

# مختصر حالات زندگی

مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی

ناظم ندوۃ العلماء، لکھنؤ

صدر آل انڈیا مسلم پرسنل لا بورڈ

ناشر

دفتر نظامت ندوۃ العلماء۔ پوسٹ بکس ۹۳ لکھنؤ

Ph. 788442-323864 Fax : 788376

Email: nadwa@sancharnet.in

نام: سید محمد رابع حسنی ندوی

ولدیت: سید رشید احمد حسنیؒ

پیدائش: اکتوبر ۱۹۲۹ء مقام تکیہ کلاں، رائے بریلی (یوپی)

والدہ ماجدہ امۃ العزیزؒ صاحبہ ہمشیرہ جناب حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندویؒ

تعلیم: مولانا سید محمد رابع صاحب کی تعلیم مختلف اسلامی مدارس میں ہوئی، ابتدائی تعلیم اپنے خاندانی مکتب رائے بریلی میں حاصل کی، اس کے بعد دارالعلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ میں تعلیمی سلسلہ رہا اور وہیں سے ۱۹۴۸ء میں فضیلت سے فراغت ہوئی۔ درمیان میں ۱۹۴۷ء میں دارالعلوم دیوبند میں ایک تعلیمی سال گزارا۔

۱۹۴۹ء میں دارالعلوم ندوۃ العلماء کے شعبۂ ادب عربی میں بحیثیت معاون استاد تقرر ہوا۔

۱۹۵۰ء کے آخر سے ۱۹۵۱ء کے آخر تک میں ایک سال علمی استفادہ کی غرض سے حجاز مقدس میں گذرا، جس میں وہاں کے علماء، ادباء، علمی شخصیات اور وہاں کے کتب خانوں سے استفادہ کیا۔

۱۹۵۲ء میں ندوہ کے ادیب دوم (اسسٹنٹ پروفیسر) مقرر ہوئے۔

۱۹۵۵ء میں صدر شعبۂ ادب عربی کے عہدہ پر فائز ہوئے۔

۱۹۷۰ء میں عمید کلیۃ اللغۃ العربیۃ دارالعلوم ندوۃ العلماء مقرر ہوئے۔

۱۹۹۳ء میں دارالعلوم ندوۃ العلماء کا منصب اہتمام آپ کے سپرد ہوا۔ ۱۹۹۸ء میں نائب ناظم جناب مولانا معین اللہ صاحب ندوی کی خرابی صحت کی وجہ سے مہتمم کے ساتھ ساتھ بحیثیت نائب ناظم کے بھی خدمات انجام دیتے رہے۔

۳۱ردسمبر ۱۹۹۹ء کو حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی رحمۃ اللہ علیہ ناظم ندوۃ العلماء کے انتقال کے بعد جنوری ۲۰۰۰ء میں ناظم ندوۃ العلماء کا عہدہ جلیلہ آپ کو تفویض ہوا۔

☆ اختصاص: عربی ادب وثقافت اسلامی

## ہندو بیرون ہند کے متعدد علمی و ادبی، اسلامی اداروں اور تنظیموں سے تعلق اور اس کی نوعیت

(۱) ناظم ندوۃ العلماء، لکھنؤ
(۲) صدر آل انڈیا مسلم پرسنل لا بورڈ
(۳) نائب صدر عالمی رابطہ ادب اسلامی و صدر رابطۂ ادب اسلامی شعبہ برصغیر و ممالک شرقیہ۔
(۴) صدر مجلس تحقیقات و نشریات اسلام، لکھنؤ
(۵) صدر مجلس صحافت و نشریات، لکھنؤ
(۶) صدر دینی تعلیمی کونسل اتر پردیش، لکھنؤ
(۷) صدر دار عرفات، رائے بریلی
(۸) رکن تاسیسی رابطہ عالم اسلامی، مکہ مکرمہ
(۹) رکن دار المصنفین اعظم گڑھ۔
(۱۰) ٹرسٹی آکسفورڈ سنٹر فار اسلامک اسٹڈیز، آکسفورڈ یونیورسٹی برطانیہ
(۱۱) سرپرست مولانا محمد ثانی حسنی میموریل سوسائٹی، رائے بریلی
(۱۲) صدر مولانا عبد الباری سوسائٹی، لکھنؤ
(۱۳) رکن مولانا ابو الکلام آزاد اکیڈمی، لکھنؤ
(۱۴) سرپرست تحریک پیام انسانیت
(۱۵) سرپرست مولانا ابو الحسن اکیڈمی، بھٹکل
(۱۶) متعدد مدارس اسلامیہ کے مشیر تعلیمی و سرپرست

## ☆ صحافتی خدمات

(۱) بانی اور اب سرپرست پندرہ روزہ عربی صحیفہ ''الرائد'' لکھنؤ
(۲) سرپرست اعلیٰ پندرہ روزہ اردو رسالہ تعمیر حیات، لکھنؤ
(۳) سرپرست سہ ماہی انگریزی مجلہ ''دی فریگرنس آف ایسٹ'' (The Fragrance of East)
(۴) سرپرست ہندی ماہنامہ ''سچا راہی''
(۵) رکن مجلس ادارت ماہنامہ ''معارف'' اعظم گڑھ

## ☆ بیرونی اسفار

اکثر ممالک اسلامیہ عربیہ، نیز بلاد یورپ و امریکہ، مشرق بعید جاپان، ملیشیا، افریقہ میں مراکش، مصر، تونس، الجزائر، جنوبی افریقہ کے سفر کیے۔ نیشنل اور انٹرنیشنل علمی و ادبی سیمناروں اور کانفرنسوں میں شرکت کی اور مقالے پیش کیے۔ جو مقامی و بیرونی اخبارات و رسائل میں شائع ہوئے۔

☆ تصنیفات وتالیفات:

مطبوعہ عربی کتب:

(۱) الأمة الإسلامية ومنجزاتها (۲) مقالات في التربية والمجتمع
(۳) منثورات من أدب العرب (۴) الأدب العربي بين عرض ونقد
(۵) تاريخ الأدب العربي (العصر الإسلامي)
(۶) الأدب الإسلامي وصلته بالحياة
(۷) الأدب الإسلامي فكرته ومنهاجه (۸) رسائل الأعلام
(۹) معلم الإنشاء (تیسرا حصہ) (۱۰) مختار الشعر (دو حصے)
(۱۱) واقع الثقافة الإسلامية (۱۲) التربية والمجتمع
(۱۳) بين التصوف والحياة (۱۴) أضواء على الأدب الإسلامي
(۱۵) في وطن الإمام البخاريؒ

مطبوعہ اردو کتب

(۱) دین وادب (۲) جغرافیہ جزیرۃ العرب
(۳) حج ومقامات حج (۴) مقامات مقدسہ
(۵) اسلامی شریعت ایک محکم قانون اور انسانی زندگی کی ضروریات (۶) امت مسلمہ۔ رہبر اور مثالی امت
(۷) امت اسلامیہ اور اس کی ثقافت
(۸) دو مہینے امریکہ میں (۹) مسلمان اور تعلیم
(۱۰) سماج کی تعلیم وتربیت (۱۱) سمرقند وبخارا کی بازیافت
(۱۲) غبار کارواں

ان کے علاوہ سیکڑوں کی تعداد میں اردو عربی مقالات ومضامین۔

غیر مطبوعہ عربی کتب:

(۱) العالم الإسلامي اليوم (۲) روائع من الأدب الإسلامي القديم
(۳) المسلمون والتربية
(۴) موافقات ومفارقات في المدنية الغربية

☆ اعزازات وایوارڈس:

(۱) عربی زبان وادب کی خدمات کے سلسلے میں صدر جمہوریہ ایوارڈ۔ ۱۹۸۲ء
(۲) عربی ادب کے میدان میں نمایاں کارکردگی پر انڈین کونسل اتر پردیش کی طرف سے ایوارڈ۔